ثنا ہا ہمہ ایزد پاک را ❊ کہ دانا و بینا کند خاک را

الحمد للہ والمنۃ کہ کتاب لاجواب مخزن طلسمات معدن شعبدات

# مجموعہ اسرار الہنود

عربیہ خواص

شگون زاغ وغیرہ

طلسمات

شعبدات

نقشہ جات

نسخہ جات

عجائبات

کشتہ جات

فالنامہ

تراکیب خطوط

تراکیب سیاہی

ادبی دنیا ۵۱۰ مٹیا محل جامع مسجد دہلی ۶

ثنا ہا ہمہ ایزد پاک را ⁂ کہ دانا و بینا کند خاک را

الحمد للہ والمنۃ کہ کتاب لاجواب مخزن طلسمات معدن شعبدات

# مجموعہ اسرار الہنود

محمد شبیر قادری

عربیہ خواص

شگون زاغ وغیرہ

طلسمات

شعبدات

نقشہ جات

نسخہ جات

عجائبات

کشتہ جات

فالنامہ

تراکیب خطوط

تراکیب سیاہی

ادبی دنیا ۵۱۰ مٹیا محل جامع مسجد دہلی ۶

ثنا ہا ہمہ ایزد پاک را: کہ دانا و بینا کند خاک را

الحمد للہ والمنۃ کہ کتاب لاجواب مخزن طلسمات معدن شعبدات

# مجموعۂ اسرار الہنود



خواص عربیہ، شگون زاغ وغیرہ، طلسمات، شعبدات، نقشیات، نسخہ جات،

عجائبات، کشتہ جات، فالنامہ، سیاہی تراکیب، خطوط تراکیب

ناشر

ادبی دُنیا ۵۱۰ مٹیا محل دہلی ۶

بسم اللہ الرحمٰنِ الرحیم ط

بعد۔ حمد وسپاس کریم مطلق وایزد برحق شائقینان طلسمات اور ناظرینان شعبدات پر واضح ہو کہ یہ کتاب موسومہ بہ اسرار الہنود کہ جس میں نسخہ جات نادرہ اور طلسمات تجربہ وسندہ بلکہ خود آزمودہ ہیں۔ اوپر دس سحر کے منقسم کی گئی۔ سحر اول طلسمات عجائب اور شعبدات غرائب میں طلسم پہلا کھڑاؤں پر بغیر مکوتی چلنا گھونگچی سُرخ کو پیس کر کف پا پر ملے۔ اور تھوڑی دیر کے بعد جب خشک ہو جائے پیروں کو پانی سے تر کر کے چلے دیگر۔ بتاشہ پانی میں ثابت رہے۔ بتاشہ کو موم کے قوام یا روغن زرد میں غوطہ دے کر لحظہ کے بعد پانی میں چھوڑ دے۔ مسلم نکلے گا۔ **دیگر**۔ بال اڑانا بدن پر سے۔ چونہ سات ماشہ ہرتال ایک ماشہ دونوں کو پانی میں پیس کر لگائیں تھوڑی دیر میں بال اڑ جائیں گے **دیگر** لڑائی میں زخم نہ آئے جس وقت کہ سورج گرہن پڑے۔ اسی وقت کیلا کے درخت کا پھول توڑ لائیں اور یا ہنومان یا بر ہمایا حضرت مولیٰ کی دوہائی یہ منتر تین بار پڑھ کر سوکھار کھے وقت حاجت تھوڑا سا منہ میں ڈال لیں **دیگر** گھوڑے کے سُرخ وسیاہ بال سفید ہو جائیں۔ سنکھیا اور قند سیاہ کو پیٹھے کے عرق میں پیس کر خوب باریک کریں۔ جس جگہ گھوڑے کے بالوں پر لگائیں گے سفید ہو جائیں گے۔ دیگر دن میں تارے نظر آئیں۔ سفید سبزی کو گل نرگس کے عرق میں بھگو دے چوتھے دن نکال کر خوب ساینده کریں اور آنکھوں میں ڈالیں دن میں ستارے نظر آئیں۔ **دیگر** کپڑے کی آڑ میں نشانہ لگانا بندوق میں بجائے گولی کے پارہ بھرے اور فیر کرے۔ جانور مر جائے گا مگر کپڑے پر نشان نہ آئے گا۔ دیگر ماہی پانی میں تیرے۔ مردہ مچھلی پر روغن بھلاوہ کی مالش کرے اور پانی میں چھوڑ دے پانی پر مثل زندہ مچھلی تیرتی معلوم ہوگی۔ **دیگر** چراغ بجھا ہوا بغیر آگ روشن ہو جائے۔ جب چراغ گل ہو جائے مگر گل روشن ہو تو ہرتال گندھک کافوران تینوں چیزوں کو ہم وزن باریک پیس کر رکھ چھوڑے وقت حاجت ایک چٹکی ڈال دے فوراً بطور سابق روشن ہو جائے۔ **دیگر** بغیر چراغ کے روشنی ہو ہرتال طبقی اور مقطر سرکہ کو شیشہ میں پُر کر کے روشن کرے دیگر پانی میں چراغ روشن ہو جائے کافور دار چینی کو ملا کر بتی بنائے اور چراغ کو پانی میں رکھ کر اسے جلائے چراغ روشن ہو جائے گا دیگر ہرنی کے دودھ میں روئی سات دفعہ تر کر کے سایہ میں خشک کر کے پھر فتیلہ بنا کر چراغ میں رکھے اور چراغ جلائے دیگر رال کافور ہر ایک ایک چھٹانک پانی میں پیس کر چراغ میں ڈال دے۔ **دیگر** چراغ کی روشنی نہ ہو۔ سمندر جھاگ کسی چیز پر مل کے چراغ کے سامنے رکھ دے روشنی کم ہو جائے **دیگر** عورت کی چھاتی

غائب ہوجائے۔ لاجونتی جونک کافور شنگرف چاروں کو پیس کر ہاتھوں میں لگائے اور جس عورت کو دکھا کر مٹھیاں بند کرے چھاتیاں غائب ہوجائیں اور جب مٹھی کھول کر دکھائے پھر ظاہر ہوجائے اور جو ایک ہاتھ کی مٹھی بند کرے تو ایک چھاتی غائب ہو۔ اور یوں بھی لکھا ہے کہ ہاتھ چھاتی پر پھیریں تو غائب ہوجائیں۔ ترکیب **دیگر** شکر ہلدی نسل گوندلے کر پیس کر ہاتھ میں اور سینے پر پھیرے پستان ظاہر ہوجائیں **دیگر** بیضۂ مرغ اڑنے لگے۔ ایک بیضۂ مرغ لے کر اس کے سر پر سوراخ کرے اور ایک تولہ سیماب اس میں ڈال دے اور رومی مصطگی سے اس کے سوراخ کو بند کرے اور دھوپ میں رکھ دے ایک گھنٹہ کے بعد کودنے لگے، **دیگر**۔ ترنج میں سوراخ کر کے سیماب ونوشادر بھرے۔ اور اس کے سوراخ کو موم سے بند کر کے دھوپ میں رکھ دے کودنے لگے گا۔ **دیگر** لیموں میں سوراخ کر کے دو ماشہ پارہ بھر دے اور سوراخ رومی مصطگی سے بند کر کے آگ میں رکھ دے اچھلنے لگے گا دیگر لیموں میں سوراخ سوزن سے کر کے سیماب دو ماشہ یا نیلہ تھوتھا دو سرخ بھر دے اور سوراخ کو موم سے بند کرے اور گرم پانی میں چھوڑ دے کودنے لگے گا ترکیب کبوتر کے انڈوں پر جیسا نقش کرے ویسا ہی بچہ پیدا ہو۔ کبوتر کے انڈے پر آب بھلاوہ وسرکہ ونوشادر ملا کر نقش کرے اور پھر کبوتر کے نیچے رکھ دے جس وقت کہ بچہ ہوگا وہی نقش اس پر ظاہر ہوں گے **دیگر** مرغ کی آواز بند ہوجائے ایک درم رانگ مرغ کے گلے میں باندھ دے۔ تو مرغ بانگ نہ دے سکے گا۔ دیگر نیند کم آئے نمک مرچ اور سونٹھ تینوں کو پیس کر ایک ہفتہ تک جو کوئی کھائے اس کو کبھی نیند نہ آئے۔ دیگر دو تولہ آدھ سیر پانی میں جوش کرے۔ جب نصف جل جائے، ٹھنڈا کرے بعدہٗ مصری ڈال کر کرے۔ پی جائے۔ تمام رات نیند نہ آئے۔ **دیگر** سانپ بھاگ جائیں۔ شیر کی چربی یا پیاز جہاں رکھیں وہاں سے سانپ بھاگ جائیں۔ شعبدہ مگس چلی جائیں۔ بیخ نرگس عاقرقرحا میں پیس کر جس گھر میں دفن کریں اس جگہ مکھی ایک بھی نہ رہے۔ شعبدہ چوہے بھاگ جائیں اونٹ کے داہنے ہاتھ کا ناخن لے کر گھر میں جلادیں۔ وہاں سے چوہے بھاگ جائیں۔ **دیگر** سمندر کا کھار آٹے میں ملا کر چوہوں کو ڈالیں سب بھاگ جائیں۔ **دیگر** ایک چوہے کو نیل کی گھڑی میں غوطہ دے کر چھوڑ دیں اس کی شکل دیکھ کر سب چوہے بھاگ جائیں گے۔ **دیگر** چراغ پر پروانہ نہ آئے چراغ میں ایک چھلکا پیاز کا ڈالیں اس کے پاس پروانہ نہ آئے گا۔ **دیگر** کھٹمل چارپائی کے دور ہوجائیں۔ گندھک کی دھونی چارپائی کے نیچے دیں۔ سب مرجائیں گے۔ **دیگر** سنیچر یا اتوار کو تخم لوبیہ کی دھونی دیں یا چارپائی سے باندھ دیں سب کھٹمل دور ہوجائیں۔ شعبدہ **دیگر** اگر چاروں کا اکرتپ ہوجاتا

رہے الو کا پر اور گوگل سیاہ پارچہ میں ملا کر بتی بنا دے اور کاجل اتار کر آنکھوں میں ڈالے بخار جاتا رہے **دیگر** جاڑے کا بخار اُسی وقت جاتا ہے نصف مرچ سیاہ و ہینگ یک سُرخ پانی میں گھس کر آنکھوں میں ڈالے جاڑے کا تپ جاتا رہے **دیگر** بخار ایک روز میں جاتا رہے۔ سفید دھتورہ اتوار کو لاکر اگر مرد کو بخار جاتا آتا ہو۔ دست راست پر باندھیں اور اگر عورت کو آتا ہو دست چپ پر ایک روز میں بخار جاتا رہے۔ ترکیب پرندوں کی گرفتاری اور بیہوش کرنے میں۔ پانی میں ہینگ ملا کر اس میں یکشب و رُوز گندم بھگو دے صبح کو سکھا کر جس جانور کو ڈالے تو کھاتے ہی بیہوش وحواس ہو جائے **دیگر** تھوہر کے دودھ میں چاول پیس کر گولی بنائے۔ اس کو جو جانور کھائے بیہوش ہو جائے اور جب گرم پانی میں ڈالے پھر ہوش میں آجائے طلسم دیگر نشہ شراب کے دور ہونے میں۔ مولی اور پھٹکری پانی میں پیس کر جس کسی کو نشہ شراب بہت ہو گیا ہو پلا دے نشہ جاتا رہے گا۔ شعبدۂ نشہ افیون کے دور ہونے میں اگر روغن کنجد دونوں کانوں میں ٹپکا دیں۔ افیون کا نشہ نہیں رہے گا۔ شعبدۂ **دیگر** ۔ شیشہ آگ سے بھرا ہوا دکھائی دے۔ عمدہ شیشہ صاف اور سفید لے کر شراب دو آتشہ بھر دے اور قدرے گندھک ڈال کر تاریکی میں رکھ دے جو کوئی دیکھے گا شیشہ آگ سے بھرا معلوم ہو گا۔ شعبدۂ شیشہ کو کھا دے اور نقصان نہ کرے ایک شیشہ لے کر آگ پر سُرخ کرے پھر عرق ادرک میں غوطہ دے پھر اس کو چبا جائے۔ طلسم **دیگر** ۔ اگر بیضۂ مرغ کو سرکہ انگوری خالص میں رکھیں بعد تین روز کے جب بیضہ نرم و خورد ہو جائے۔ شیشہ میں اتار لیں۔ تھوڑی دیر میں خشک ہو کر ویسا ہی بڑا سخت ہو جائے گا اگر پھر نکالنا منظور ہو۔ وہی ترکیب کریں۔ شعبدہ **دیگر** درخت پر فوراً پھل آجائے جب مادہ گاؤ کا اسقاط حمل ہو اس کے بچہ کا کلیجہ نکال کر خشک کرے۔ بعد مرچ سیاہ سونٹھ پیپل پانی میں پیس کر گولیاں بنا دے جب تماشا دکھلانا منظور ہو گولی کو پانی میں گھس کر درخت پر مارے۔ دو گھڑی میں درخت پھل پھول لے آئے گا۔ انگور کی مٹی خرگوش اور الو کا خون تھوہر اور تنبول کی پتی ہڑان سب کو بھیڑ یعنی میش گاؤ کے پیشاب میں حل کریں اور جس قسم کے غلّہ کے دانے چاہیں بھگو دیں۔ پھر تھوڑی سی مٹی کسان کے ہل کی زمین میں ڈال کر بو دیں تھوڑی دیر میں وہ دانہ اُگ نکلیں گے۔ ترکیب شیشہ کا رشتہ سے تراش ڈالنا۔ لیوے ایک رشتہ مثل توڑہ بندوق بنائے یعنی اس کے اوپر بارود مثل بانجھہ کے پھیر دے۔ اور ڈالنا۔ لیوے ایک رشتہ مثل توڑہ بندوق بنائے یعنی اس کے اوپر بارود مثل بانجھہ کے پھیر دے اور پھر جس شیشہ کو جہاں سے توڑنا چاہے باندھ دے اور آتش لگا دے۔ وہ شیشہ اسی مقام سے ٹوٹ جائے گا۔ شعبدہ دیگر عرق لیموں شیشہ سے غائب ہو جائے۔

شیشہ میں عرق لیموں بھر کر خرمہرہ زرد کو جلا کر ڈال دے اور منہ شیشہ کا مضبوطی تمام سے باندھ دے عرق اڑ جائے گا۔ شعبدہ کاغذ کی کڑاہی میں گلگلہ پکانے کی ترکیب۔ پھٹکری کافور پیس کر کاغذ پر لگائے اور پھر کڑاہی تیار کر کے روغن زرد اس میں ڈالے اور گلگلہ پکائے۔ شعبدہ کنوئیں سے دودھ نکلے مغز تخم ارنڈ کو پیس کر کوری گھریا کے اندر لیپ کر دے اور پھر اس میں کنوئیں سے پانی کھینچے دودھ معلوم ہوگا (طلسم دیگر) پانی دودھ معلوم ہووے۔ پارچہ کو چند دفعہ دودھ میں تر کر کے اور خشک کر دے پھر اُس میں پانی چھانے دودھ معلوم ہوگا۔ طلسم دیگر پیدا کرنا بچھو کا۔ گدھی کا پیشاب اور بھینس کا گوبر ایک سبوچہ میں ملا کر رکھے تھوڑی دیر میں بچھو نمودار ہوں گے۔ دیگر جو کپڑا کہ خون حیض میں بھرا ہو اور گوبران دونوں کو ملا کر ایک سبوچہ میں ہفتہ عشرہ تک زمین میں دفن کر دے بچھو نمودار ہوں گے۔ شعبدہ دیگر چھلنی میں سے پانی نیچے نہ گرے عرق گھیکوار میں چھلنی کو غوطہ دے اور چھلنی کو سکھا کر پھر غوطہ دے غرضیکہ تین بار سکھائے اور غوطہ دے کر پھر اس میں پانی بھرے ہرگز باہر نہ گرے گا۔ شعبدہ پانی مثل آبخورہ کے بندرہ جائے عرق گھیکوار کو ایک سبوچہ میں ڈالے اور خشک کرے تین دفعہ یہ عمل کرے اور اس میں ایک رشتہ مضبوط سا ڈال دے جس وقت تماشا دکھلانا منظور ہو اس کو ایک کوئیں میں لٹکائے اور پانی بھر کر اس سبوچہ کو توڑ ڈالے آب البتہ رہے گا۔ طلسم عجائب۔ بغیر آگ جوار کا کھل جانا۔ جوار کو تین روز تک تھوہر کے دودھ میں بھگو دیں۔ پھر سایہ میں خشک کر کے رکھ چھوڑیں۔ جب اسے دھوپ میں رکھیں گے کھل جائے گی دیگر اول جوار کو تین ماشہ روز پانی میں تر رکھے۔ پھر سایہ میں خشک کرے۔ جب جی چاہے اس جوار کو مٹھی میں بند کریں شگفتہ مثل کھیل ہو جائے گی۔ طلسم دیگر فوراً سرسوں ہاتھ پر اُگ نکلے۔ پہلے سرسوں لا کر اپنے ہاتھ سے صاف کرے۔ بعدہٗ مادۂ سگ کے دودھ میں سات بار تر کر کے سایہ میں خشک کریں۔ پھر دھوپ کو گل دے کر کورے برتن گلی میں مٹی بھر کر بو دیں اور ہوا سے پوشیدہ کریں۔ چار گھڑی میں سرسوں اُگ جائے گی۔ دیگر سرسوں کو دودھی کے عرق میں یا ندہاری کے عرق میں سات بار تر کر کے بعد سایہ میں خشک کر کے ہاتھ پر مٹی ڈال کر سرسوں بو دیں اور اوپر سے آبپاشی کریں۔ اور ڈھانپ دیں۔ تھوڑی دیر بعد سرسوں اُگ نکلے گی۔ شعبہ انبہ کے درخت پر پھل لگ جائے۔ انبہ کی گٹھلی کو تھوہر کے دودھ میں ۲۱ بار تر کریں۔ بعدہٗ مٹی میں بو کر پانی ڈالیں۔ پھر ڈھانپ دیں پہر بھر میں کھول کر دیکھیں درخت اُگ آئے گا۔ اگر زیادہ دیر رکھیں پھل پھول آ جائیں۔ دیگر۔ اگر نقار خانہ میں پوست گرگ جلا دیں نقارے پارہ پارہ ہو جاویں۔ دیگر چاشنی خراب ہو جائے۔ جب کوئی گڑ کی چاشنی بناتا ہو۔ اس میں تھوڑا سا

چر کین بوز نہ ڈال دے خراب ہو جائیں۔ شعبدہ دیگر آگ سے ہاتھ نہ جلے بھنگرہ اور مکھٹی کا عرق لے کر ہاتھ پر ملیں۔ پھر آگ اٹھائیں ہرگز نہ جلے گا دیگر۔ پارہ اور عرق گھیکوار ملا کے ہاتھوں میں ملے پھر آگ اٹھادے۔ دیگر عاقر قرحا تخم دھتورہ برگ ارنڈ کے عرق میں پیس کر ہاتھ پر ملیں ہرگز ہاتھ نہ جلے گا۔ شعبدہ مینڈک کی چربی ہاتھ پر ملیں۔ دیگر چربی غوک مینڈک کی اور خون حیض ہاتھ پر ملیں۔ دیگر کافور کو آب نوشادر میں پیس کر ہاتھ پر ملیں۔ دیگر چربی غوک اور خراطین کو ہاتھ پر لگادیں۔ دیگر۔ نمک شورہ کو چبا کر عرق ہاتھوں میں لگائیں۔ دیگر سمندر پھل کو پیس کر ہاتھوں پر لیپ کریں۔ شعبدہ دیگر لوہے کی زنجیر کو سرخ آگ میں کی ہوئی پکڑ لے۔ عرق برگ بھنگرہ کو ہاتھوں میں خوب مل کر سایہ میں خشک کریں۔ پھر گرم گولی یا زنجیر پکڑ لیں۔ طلسم دیگر آگ سے کپڑا نہ جلے بیخ اونت کیڑی کے عرق میں پارچہ کو بھگو دیں۔ بعدہٗ آگ لگادیں۔ اگرچہ بظاہر جل اٹھے گا مگر اصل کپڑے کا نقصان نہ ہوگا۔ دیگر پارچہ کو گھیکوار کے عرق میں سات مرتبہ تر کر کے سات ہی مرتبہ خشک کرے پھر آگ میں ڈالے ہرگز نہ جلے گا۔ شعبدہ منہ آگ کے کھانے سے نہ جلے پیپل و سیاہ مرچ سونٹھ ان تینوں چیزوں کو اول چبائے پھر آگ کھاوے منہ نہ جلے گا طلسم عجائب گولی آگ کی فرش پر ڈال دیں اور فرش نہ جلے گا۔ پارہ کوئلہ کافوران تینوں چیزوں کو برابر وزن لیکر گولی بنائے اور روشن کر کے فرش پر ڈال دے ہرگز نہ جلے گا۔ شعبدہ فائدے نوشادر عقر قرحا منہ میں رکھے اور چبا کر اسے پانی سے کلی کرے پھر آگ منہ میں رکھ لے ہرگز نہ جلے گا۔ شعبدہ پانی مثل برف بستہ ہو جائے قدرے سریسم ماہی لے کر پانی میں ڈال دے پانی مثل برف کے بستہ ہو جائے دیگر ہمسوہ کی درخت کے پھل کو پیس کر پانی پر ڈالیں۔ پانی جم جائے گا دیگر اس جمے ہوئے پانی میں سفید نمک ڈالیں بہنے لگے گا شعبدہ پانی کو دودھ اوپر کھینچے۔ ایک کورا انڈا منگوا کر چھوٹی سی ڈیوٹ اس میں رکھیں اور اس کے اوپر ایک چراغ روشن کر کے الٹی ہانڈی دھریں۔ جب ہانڈی میں بھر جائے تب اس ہانڈی میں پانی بھریں۔ پھر دھواں پانی کو کھینچ کر ہانڈی میں بھر دے گا۔ جب رفتہ رفتہ پانی بہت ہو جائے گا تب چراغ گل ہو جائے گا اور پھر پانی اوپر سے گرنا شروع ہوگا۔ طلسمات عجائب چولھے کے نیچے اگر ہزار من آگ جلائیں ہرگز کھانا نہ بنے۔ لکڑی درخت سال کی اور شاخ درخت تلسی کی لیں۔ اور جلا کر گدھے کے پیشاب میں بجھادیں ایک کوئلہ چولھے کے اندر ڈال دے کبھی آگ نہ جلے۔ دیگر۔ غلہ کبھی چولھے پر نہ پکے آگ یا تھوہر کے دودھ میں اگر غلہ کو بھگو کر پکائیں۔ کبھی نہ پکے گا۔ طلسم دیگر مالن کی ٹوکری میں سے ترکاری باہر نکل آوے۔ مردہ مینڈک اتوار کو لا کر اُسے

دھونی گوگل کی دے دیں اور صبح کو مونگ لا کر بدستور مذکورہ بالا دھونی دے دیں پھر چکنی مٹی لا کر مینڈک کے پر پر رکھ کر اس میں مونگ بو دیں بعدہٗ اس کو ایسی جگہ لے جا کر دفن کریں جہاں کسی مرد و زن کا پاؤں نہ پڑے۔ اور اس کو ہر روز پانی دیتے رہیں۔ جب درخت جم جائے اور پھل لگیں پھر پیادہ پا جا کر سب کو توڑ لائیں مگر خوشہ کو اول علیحدہ لائیں اور جنگل سے گھر تک لانے میں پیچھے نگاہ نہ کرے۔ پھر سب خوشوں کو دھونی گوگل کی دے کر مونگ نکالیں۔ جب مالی بازار میں لا کر اپنا ٹوکرہ سبزی کا رکھے اس میں ایک مونگ ڈالیں۔ سبزی باہر نکل آئے گی۔ شعبدہٗ دیگر اپنے گھر میں ہر وقت گھوڑا دیکھے گھوڑے کے سر میں تخم سن رکھیں۔ بعد چندے اس کو زمین میں جہاں کسی انسان کا گزر نہ ہو دفن کریں۔ جب درخت اُگ آئے اس کے پوست سے توڑا بنا کر جس کے گھر میں ڈالو اس کو گھوڑا نظر آئے اور اگر درخت مذکور کے تخم کو منہ میں کوئی رکھے خود گھوڑا نظر آئے۔ شعبدات عجائب۔ اپنا بدن مثل بلی کے معلوم ہو۔ گربہ سیاہ کے منہ میں تخم ارنڈ رکھے بعدہٗ تخم مذکور کو بودے اس پھل کو جو کوئی منہ میں رکھے۔ لوگوں کو بلی دکھائی دے گا۔ دیگر گیدڑ معلوم ہو۔ مذکورہ بالا تخم بھنگ گیدڑ کے منہ میں رکھو اور عمل کرو۔ گیدڑ معلوم ہوگا۔ دیگر سانپ معلوم ہو سانپ کے منہ میں تخم پنبہ تر کریں۔ اور پھر بدستور بالا بو دیں۔ جب روئی پیدا ہو۔ ایک بتی بنا کر چراغ جلائیں۔ گھر میں سانپ نظر آئیں گے۔ اور اگر تخم پنبہ کو منہ میں لے۔ خود سانپ دکھائی دے۔ شعبدہٗ دیگر آدمی شیر معلوم ہو۔ شیر کی کھوپڑی سنیچر کے دن لا کر تخم پنبہ اس میں بدستور مذکورہ بالا رکھے۔ جب روئی پیدا ہو جائے اتوار کو جا کر لے آئے جو شخص مذکور کو گلے میں باندھے شیر نظر پڑے۔ اور پنبہ کی بتی بنا کر کاجل اتارے جو کوئی وہ کاجل آنکھ میں ڈالے شیر معلوم ہو۔ اور جتنے آدمی اس کی روشنی میں آئیں سب شیر معلوم ہوں۔ شعبدہٗ دیگر سگ سیاہ کے منہ میں پنبہ دانہ بو دیں اور جس وقت پیدا ہوں گلے میں باندھو۔ شکل کتے کی معلوم ہوگی۔ طلسم دیگر تمام گھر میں سانپ دکھلائی دیں۔ سانپ کی کینچلی لا کر چار بتی بناؤ اور چار چراغ تانبے کے لا کر ان کا منہ مشرق کی طرف رکھ کر روشن کرو۔ بعد ایک گھڑی کے تمام گھر سانپوں سے بھرا ہوا معلوم ہوگا اگر چراغ کو گل کر دو تمام سانپ غائب ہو جائیں۔ دیگر ایک چراغ میں چار فتیلہ ہائے چاروں سمت انکا منہ کر کے جلا دے۔ وہی تماشہ معائنہ کرے شعبدہٗ دیگر گھڑا پانی سے بھرا ہوا معلوم ہو۔ بھیڑیا یا مچھلی کی چربی لا کر چراغ میں جلاؤ گھر پُرآب معلوم ہوگا۔ جب چراغ گل کر دو گے بدستور دکھلائی دے۔ دیگر آئینہ میں شکل مثل سگ معلوم ہووے۔ پستان مادہٗ سگ کو کاٹ کر پشت آئینہ چسپاں کریں۔ جب آئینہ میں شکل دیکھیں

کتے کی معلوم ہوگی۔ دیگر بیداور کنیر سُرخ دونوں ملا کراس سے آئینہ کو صاف کرو بعدہٗ شکل دیکھو طلسم پانی پر بیٹھے اور کبھی نہ ڈوبے لہسوڑہ کا گودا نکال کر ہرن کی کھال یعنی مرگ چھالہ کو آٹھ دفعہ تر وخشک کر کے دریا پر بچھائے۔ اوراس پر پدم آسن لگا کر خدا کی یاد کرے۔ ہرگز نہ ڈوبے گا۔ دیگر ساردومہ کا خون لاکراس میں پارچہ تر کر کے سُکھاؤ۔ بعداُس کے گولی بنا کر منہ میں رکھو ہرگز نہیں ڈوبے گا۔ شعبدہ دیگر رات کو مانند دن کے دکھائی دے۔ اتوار کو جب مینڈک جفتی کرتے ہوں۔ یا غوک زرد مینڈک کے پر ہو۔ اُن کو مار کر لے آوے اور خشک کر کے آگ میں جلائے پھراس کو پیس کر سُرمہ کر کے آنکھوں میں ڈالے رات کو دن کی طرح دکھائی دے۔ شعبدہٗ دیگر مجلس میں دریا معلوم ہووے۔ کچھوے کی چربی میں بورہ ارمنی ملا کر باریک میں فتیلہ بناؤ اور چراغ نو میں رکھ کر روغن سیماب ڈالو۔ اور جلاؤ۔ ایسا معلوم ہوگا کہ گویا صاحبان محفل سیر دریا کرتے ہیں۔ شعبدہٗ دیگر پانی سے آگ پیدا ہو۔ توتیا گندھک اور نوشادر کی پوٹلی بنا کر قدرے آب ڈالو اور خوب مالش کرو۔ آگ جل جائے گی۔ نوع دیگر بو سے آگ جل جاوے۔ اونٹ کی مینگنی جلا کر شہد میں تر کرو۔ بعدہٗ باندھ کر رکھ دو جب آگ کی ضرورت ہو۔ توڑ کر ہوا میں رکھو۔ ہوا کے لگتے ہی آگ ظاہر ہوگی۔ بعدہٗ پھر بدستور رکھ دو۔ نوع دیگر کھانا کھانے کے وقت ہنسی آئے۔ اتوار کو جس جگہ خرمیاہ لوٹے وہاں کی خاک لا کر زیر سفرہ ڈالیں اہل سفہ نہایت ہنسیں۔ دیگر کھانا کھاوے اور پیٹ نہ بھرے سنیچر کی شام کو درخت کو نیوت آوے۔ صبح کو اس کی پتی لا کر پاؤں کے نیچے رکھ کر کھانا کھاوے کبھی شکم سیر نہ ہو۔ شعبدہ آپ کسی کو نظر نہ آنے دے چرخ کے دائیں طرف کا دانت لے کر بازو پر باندھے۔ کسی کو نظر نہ پڑے چاہے جو کرے۔ سونے کی چیز ہاتھ میں لیویں اور غائب ہو جائے۔ منسل اور ہرتال لا کر گائے کے گھی میں گولیاں باندھو اور سات دن تک مور کو کھائیں۔ پھر ساتویں دن اوس کی چرکیں لے کر ہاتھ میں لیپ کریں۔ پھر ہاتھ میں اشیاء سیم وزر لیں کسی کو ظاہر نہ ہووے۔ شعبدہ زراعت خشک ہو جاوے اونٹ کیڑا اور گندھک پسوا کر کھیت میں چند جگہ ڈالو۔ کھیت خشک ہو جائے دیگر کنیر کا سُرخ پھول سفید ہو جائیں۔ پان میں گندھک رکھ کر کھاؤ لب سفید ہو جائیں گے۔ اگر کانجی کی کلی کرو تو پھر بدستور سابق لب سُرخ ہو جائیں گے۔ ترکیب، چینی شکستہ کا جوڑنا قلعی کو باریک پیس کر بیضہٗ مرغ کی سفیدی میں ملاؤ اور پکا کر جوڑ دو اور پھر دھوپ میں رکھو مضبوط ہو جائے گا شعبدہ دیگر ترکیب تلخ گھی کو شیریں کرنے میں جس روغن زرد میں کہ بدبو ہو۔ یا کڑوا ہو۔ اس میں تھوڑی سی پیاز ڈال کر جوش دے شیریں ہو جائے گا۔ نوع دیگر۔ اگر روغن کسی پارچہ یا شال پر پڑ

جائے۔ توسل کڑی کو پیس کر خوب کپڑے پر ملو اور ظروف برنجی میں آگ رکھ کر پھر وہ داغ جاتا رہے گا۔ نوع دیگر اگر روغن کسی شیشہ کے برتن میں پڑ گیا ہو تو لے وے اول کالی بجی اور بوتل کو صاف کر لے بعدہ آب گرم سے دھوڈالے۔ خواص لڑکے کی ناف کا۔ اگر بیمار اپنے پاس رکھے بیماری جاتی رہے اگر قیدی اپنے پاس رکھے قید سے خلاصی پائے۔ اگر عورت کمر میں باندھے لڑکا پیدا ہو۔ خواص طفل اول کے دانت کا اور فوائد۔ جب بچے کا اول دانت ٹوٹے اور زمین پر نہ گرے۔ اگر عورت اس کو اپنے پاس رکھے طفل ہووے اور اگر اس کو عورت کمر میں باندھے کبھی حاملہ نہ ہو۔ اور اگر کوئی صاحب روزگار اپنے پاس رکھے تمام کام درست ہوں اور دشمن حاکم سے غیبت نہ کر سکے۔ فوائد ناف۔ شغال کا کڑاہی میں روغن زرد دو چھٹانک ڈال کر ناف شغال کو اس میں جلا دے۔ پھر دستہ آہنی سے کھرل کرے۔ جب بالکل مل جائے اتار لے جس درخت میں جس طرف کرم ہوں۔ اس کے کان میں اس طرف قدرے روغن ٹپکا دیں بعدہ دوسرے کان میں کرم دندان مر جائیں۔ اور اگر ناف کو قند سیاہ میں ملا کر گولیاں بنائیں اور جس کے شکم میں کانٹے سے چبھتے ہوں وہ کھاوے آرام ہو جائے دیگر غلہ میں کرم نہ پڑیں۔ آب انگوزہ سے اس برتن کو دھوئیں جس میں غلہ رکھنا منظور ہو ہرگز کرم نہ پڑیں گے۔ شعبدہ دیگر واسطے دور ہونے درد نیم سر کے۔ بیج گھونگچی اگر اتوار کو لا کر برابر کان سے باندھے درد نیم سر کم ہو جائے۔ دیگر اگر دن مذکورہ بالا کو گھونگچی لا کر عورت کمر سے باندھے خون بند ہو جائے گا۔ نوع دیگر۔ درد سر جاتا رہے۔ خاکستر ارز اُپلہ کی آگ کے دودھ میں تر کر کے خشک کرے۔ پھر ہلاس کی طرح ایک دفعہ سونگھے۔ درد سر جاتا رہے۔ دیگر درد پیشانی کے جانے کی ترکیب گھوڑے کی لید کو گرم کر کے عرق نکالو اور ایک قطرہ کان میں ڈالو درد جاتا رہے گا دیگر ترکیب کرم مارنے کی اونٹ کے پیشاب میں روئی تر کر کے مقام کرم پر رکھے تاکہ بو پا کر سب مر جائیں۔ نوع دیگر واسطے طفل کے خواب میں ڈرے اور پیشاب کر دے۔ تاج مرغ سفید کھلائیں۔ پھر لڑکا نہ ڈرے نہ پیشاب کرے۔ نوع دیگر آب چشم بند ہو جائے۔ ناخن طفل آنکھوں میں پھیریں پانی بند ہو جائے گا۔ دیگر آنکھ کی بیماری جاتی رہے بندر کا چرکیں لا کر آنکھوں پر لگائے۔ درد سُرخی رفع ہو جائے۔ دیگر دوائی ناسور۔ جس کی ناک میں ناسور ہو اس کو دن میں سلاؤ۔ پھر سانپ کی کینچلی پانی میں پیس کر مقام ناسور پر لگا دیں جب تک کہ خشک نہ ہو چھ سات دفعہ لگاؤ۔ ناسور جاتا رہے گا دیگر واسطے تمام مرض گوش کے مفید ہے۔ بیخ ارلو کا عرق نکال کر تیل میں ڈال کر آتش نرم سے پکائیں۔ جب عرق مل جائے تیل کو احتیاط سے رکھیں۔ ہر مرض کو مفید ہے۔ دیگر

شعبدہ ناک کا خون بند ہو جائے۔ گائے کا خشک گوبر پیس کر سنگھائے خون بند ہو جائے گا
دیگر واسطے درد ہونے درد دانتوں کا اور خصیہ کا گائے کا خشک گوبر پیس کر دانتوں کانوں پر
لیں۔ درد جاتا رہے گا۔ دیگر آگ کے جلنے کا علاج جو شخص آگ سے جلا ہو۔ فوراً برگ
آگ منگوا کر عرق نکالو اور جائے سوختہ پر لگاؤ۔ مگر یہ خیال رہے کہ پہلے اور کوئی چیز نہ لگائی
ہو۔ دیگر دمہ جاتا رہے۔ گل تمبا کو کولا کر اس کو پانی میں جوش دو پھر تین ماشہ نمک ڈال کر
اُتار لو مگر پانی تمام جل جائے۔ صاحب مرض کو تین روز دینا چاہئے۔ دیگر واسطے تپ کے
بول سگ کی مٹی لا کر گولی بنائیں۔ اور دھوپ میں سکھاؤ پھر بخار والے کے گلے میں باندھو
بخار جاتا رہے۔ نوع دیگر۔ بال سفید ہو جائیں تھوہر کے دودھ میں تل بھگو دے پھر تیل
نکال کر بالوں پر لگائیں سیاہ بال سفید ہو جائیں گے۔ نوع دیگر جس جگہ بال نہ ہوں
وہاں بال پیدا ہو جائیں۔ ایک جونک لے اور خاک کرے اور روغن تلخ میں اس کو ملا کر لگائیں
بال اُگ نکلیں گے۔ مگر یاد رہے کہ جو مقام ایسے ہیں کہ جہاں نہیں ہوتے مثلاً کف دست پر
اگر ایسی جگہ دوائی مذکورہ لگائی جائے گی۔ بال ہرگز نہ نکلیں گے۔ شعبدہ دیگر بال کے بڑھانے
کی ترکیب۔ جرکین اسپ لا کر جلاؤ بعد ازاں روغن کنجد میں پیس کر بالوں پر لگاؤ چند روز کے
عرصہ میں بہت بڑھ جائیں گے۔ دیگر عاج کو کسی برتن میں اس طرح جلاؤ کہ دھواں نہ نکلے۔
بعدہٗ عاج سوختہ کو انبہ کے ساتھ پانی میں گھس کر شب کو بالوں پر لگا کر سو جاؤ صبح کو دھو ڈالو۔
نوع دیگر جو کہ بال جاتے رہے ہوں۔ پھر پیدا ہو جائیں۔ عاج جلا کر شیر میش گاؤ میں ڈالو
اور اس میں قدرے رسوت ملا کر خوب سائیدہ کرو۔ پھر موئے زائل شدہ پر لگاؤ دیگر اگر
کاغذ پر کہ مثل وصلی کے گندہ اور چکنا ہو سیاہی سے حرف لکھ کر اس پر کاجل لگا دے اور پانی کے
چھینٹے دے کر دھو ڈالے۔ حرف سفید ہو جائیں گے اور کاغذ سیاہ ہو جائے گا۔ دیگر چونہ
سے سفید کاغذ پر لکھے اور دھوپ میں رکھ دے جبکہ حرف خشک ہو جائیں تو لکھا ہوا کاغذ پر ثابت
نہ ہوگا۔ جس وقت پانی میں ڈال دے سفید معلوم ہوں گے۔ دیگر لائے نیل اور پیس کر
روئی میں لپیٹ کر فتیلہ بنائے اور روغن بیدانجیر چراغ میں چھوڑ کر وہ فتیلہ روشن کرے تمام گھر
سیاہ معلوم ہوگا نوع دیگر سمندر پھین اور گندھک پیس کر روئی میں لپیٹے اور روغن کنجد چراغ میں
ڈال کر وہ فتیلہ روشن کرے اگر پانی بھی برسے تو چراغ سرد نہ ہوگا۔ دیگر اگر گھونگچی سفید پانی
میں گھس کر کھڑاؤں پر طلا کرے اور خشک کر کے اور پاؤں اپنے قدرے نم کر کے اس پر رکھے
بدون دوال یعنی کھونٹی کے چلنے لگے مجرّب ہے۔ دیگر اگر ہرتال اور نیل گائے مسکہ میں ملا کر
سات گولیاں بنا دے اور ایک ہفتہ طاؤس کو کھلا وے۔ بعد ہفتہ کے بیٹ اوس طاؤس کی لے

کر ہاتھ میں طلا کرے پھر جو کچھ کہ از قسم زرہ نقرہ ہاتھ پر رکھے کسی کو دکھلائی نہ دے گا۔ نوع دیگر ۔ زبان مینڈک کی پارہ کتان میں لپیٹ کر خوابیدہ کے سینہ پر یا بالین کے نیچے رکھ دے راز دل بیان کرنے لگے۔ دیگر لاوے تخم کوانچ اور سُم اسپ سیاہ دونوں پیس کر آمیز کرے اور آوہ میں ڈال دے تمام برتن آوہ کے بولنے لگیں دیگر اگر پارہ گوشت میں ملا کر پکاوے ہرگز پختہ نہ ہوگا بالکل خام رہے گا۔ اگر پارہ پانی میں ملا کر جس درخت کی جڑ میں چھوڑ دیں درخت خشک ہو جائے دیگر جرت یعنی چھہار کو تین شبانہ روز تر رکھے پھر ایک دن رات مدار کے دودھ میں تر رکھے بعد ازاں ایک شب و روز پھر تھوہر کے دودھ میں تر کر کے سایہ میں خشک کرے۔ جس وقت وہ جفار ہاتھ میں لے کر ایک ساعت مٹھی بند رکھے گا دانہ ہائے جرت شگفتہ ہو کر مثل کھیل کے ہو جائیں گے۔ دیگر ۔ صید کرنا جانوروں کا چاہئے کہ دانہ نخود یا برنج یا گندم مدار کے دودھ میں تر کر کے خشک کرے پھر جس جگہ وہ دانہ پڑے گا اور جو پرندا سے کھائے گا فوراً بیہوش ہو جائے گا۔ اس حالت میں گرفتار کر لینا اس کا سہل ہے۔ دیگر شیر آک و شنگرف و روغن کنجد و جفرات و برنج باہم ملا کر جس جگہ کہ زاغ بہت ہوتے ہوں وہاں ڈال دے۔ کوّے وہ برنج بختہ کھا کر بیدم ہو جائیں گے دیگر اگر قدرے ہینگ پانی میں گھس کر اس میں شہد آمیز کرے اور از قسم غلہ دانہ اس میں بھگو دے روز دوم خشک کر کے جس طائر کو کھلائے بیہوش ہو جائے۔ اگر آرام کرنا چاہے دودھ اور گھی مادہ گاؤ کا پلائے ہوش میں آئے اور صحیح و تندرست ہو جائے۔ دیگر اگر چاہے شراب خورے نوشی سے نفرت کرے لاوے زہرۂ زاغ سیاہ اور شراب میں دھو کر پلائے کیسا ہی شراب خور ہو بادہ نوشی سے نفرت کرے۔ شعبدۂ دیگر دو یاروں میں عداوت ہو جائے۔ اگر چوہے اور بلی کے سر کے بال اور آشیانہ زاغ کی لکڑی جو نیب پر ہوتا ہے سنیچر کے روز نیوت آئے دوسرے دن لا کر خاک کرے بعدہٗ دھونی دے کر وہ خاک دوستوں کے درمیان ڈال دے عداوت اور لڑائی ہو جائے گی۔ شعبدہ۔ بیقراری اور جدائی ہو جائے پوست مار سیاہ اور موئے راسو دھونی دے کر درمیان ڈالو بیقراری اور جدائی ہو جائے دیگر بول خر سنیچر یا اتوار کو جو زمین پر نہ گرنے پائے اس میں تین روز تک رائی بھگو کر سکھاؤ۔ پھر اتوار کو دھونی دے کر جن یاروں میں ڈالو دشمنی اور دیگر دشمن بیمار ہو جائے۔ پابوس گونہ کر کے اتوار یا سنیچر کو لا کر پانی میں جوش دو دشمن بیمار ہو جائے گا نوع دیگر۔ بھوت جن جاتا رہے گا۔ لہسن کے عرق میں ہینگ پیس کر آنکھوں یا ناک میں ڈالو بھوت جاتا رہے۔ نوع دیگر تلسی کی پتی اور مرچ سیاہ ہر ایک آٹھ عدد بیخ شہدیوی اتوار کو لا کر ان تینوں چیزوں کو ملا کر گلے میں باندھے بھوت پریت نہ آئے

نوعدیگر برگ نیب اور بیخ اور ہینگ اور سانپ کی کینچلی اور شرشف لاکر پانچوں کو دھونی دے۔
بھوت و جن بھاگ جائیں۔ **دیگر** سفید مرغ جس گھر میں رہتا ہے وہاں رہنے نہیں پاتا۔
صاحب خانہ کو لازم ہے کہ ہر روز صبح کو چار گھڑی۔ رات سے جگا دیا کرے۔ شعبدہ **دیگر**
جنم گذشتہ معلوم ہو جائے روغن تخم انکول اور روغن زرد ملا کر چراغ میں جلا کر کاجل بناو جب
پوکھ پچھتر آوے۔ آنکھوں میں ڈالو۔ اور دل میں دھیان کرو کوئی جنم گذشتہ بتاؤں گا۔
شعبدات **دیگر** ۔ انگول کے پھل کا تیل نکال کر اس میں مگر کے پھل کو حل کر کے آنکھوں
میں ڈالو تو تمام دیوتا اور دیوی نظر آئیں دیگر۔ تصویریں روتی ہوئی معلوم دیں۔ جب عورت
حاملہ بچہ جنے کسی تدبیر سے بچہ کی جھلی منگوا کر خشک کرو پھر جس جگہ، بہت سی تصویرات ہوں اس
جھلّی کی دھونی دیں۔ دھوئیں کے لگتے ہی تمام تصویرات روتی اور اشک بہاتی معلوم ہوں گی۔
شعبدہ جب بچہ پیدا ہو اس کی جھلی اور بلی کی آنول نال وزن کو دودھ میں پکا کر دھونی دو۔ نقش
ہائے دیوار غائب ہوں۔ اور بھینسا گوگل کی دھونی دینے سے پھر ظاہر ہو جائیں۔ نوعدیگر
چراغ کی روشنی میں تصویر نظر آئے۔ دیو سے شیر آک سے تصویریں وغیرہ لکھو۔ چراغ روشن
کرنے سے ظاہر ہوگی ترکیب۔ بیر بہوٹی گندھک میں ملا کر آگ پر رکھ کر عجائب تماشا دیکھے
اور اگر فتیلہ بنا کر جلائے اور تصویرات پر پھیرے ہنستے معلوم ہوں۔ شعبدات عورت کا سبوچہ
پانی سے کبھی خالی اور کبھی بھرا معلوم دے۔ ہنس کی چونچ لاکر منگل کو پن گھٹ کے راستہ میں
ایک لکیر کھینچے جو پنہاری اس سے گذرے اور اس پر آوے اس کو گھڑا خالی معلوم دے اور جب
پھر اس پار جائے تب بھرا ہوا معلوم ہو۔ غرضیکہ جتنی دفعہ آمد و رفت کرے خالی اور بھرا معلوم
ہو۔ **نوعدیگر** ۔ سبوچہ ٹوٹ جائے۔ آخر ماہ کی منگل کو کمہار کا ڈورا لاکر دھونی دو۔ اور رات
کو پاؤں پانی میں رکھ کر دکھن کی طرف منہ کر کے آسمان کی طرف نظر رکھو۔ اور اس ڈوری پر
ایک ستارہ ٹوٹتے ہی سات گرہ لگا دو۔ بعدہ اس ڈوری کو پن گھٹ کے راستہ میں ڈالو جو
پنہاری اس کے اوپر سے گذرے گی۔ اس کا گھڑا ٹوٹ جائے گا۔ ترکیب۔ لوہے کے اوپر
لکھے اور کبھی نہ جائے۔ نوشادر اور نیلہ تھوتھا لیمو کے عرق میں ملا کر لکھو۔ جب حروف لوح آہنی
پر پختہ ہو جائے۔ اس میں سیاہی بھر دو۔ **شعبدہ دیگر** ۔ پتھر پر لکھنے کی ترکیب روغن
کنجد کو جوش دے کر اس میں موم ملاؤ اور لکھو بعد خشک ہونے کے سرکہ سے دھو ڈالیں حرف کبھی
نہ مٹیں گے۔ نوعدیگر کپڑے پر لکھا جائے اور معلوم نہ ہووے جب پانی میں تر کرو حروف ظاہر
ہو جائیں۔ گل سرخ کے عرق سے پارچہ پر لکھیں۔ جب حروف خشک ہو جائیں معلوم نہ
ہوں۔ مگر جب پارچہ کو تر کریں بدستور پڑھے جائیں۔ نوعدیگر اگر ہاتھوں پر خاک ملو تو حروف

پڑھے جائیں۔ شیر مدر لاکر ہاتھ پر لکھو بعد خشک ہونے کے خاکستر ملو حروف محررہ پڑھے جائیں گے۔ نوع دیگر اگر گندھک کا دھواں دو حروف ظاہر ہو جائیں شیر آگ سے کاغذ پر لکھو۔ جس وقت اگر گندھک کی دھونی دو گے حروف ظاہر ہو جائیں گے۔ نوع دیگر کاغذ کو پانی میں خوب غوطہ دو حرف عمدہ ظاہر ہو جائیں۔ عرق لیموں لیں اور اس پر پھٹکری حل کر کے کاغذ پر لکھے اور خشک کرے کچھ معلوم نہ ہوگا کہ اس میں کیا لکھا ہے مگر جب کاغذ کو پانی میں غوطہ دیں حروف ظاہر ہو جائیں گے۔ **دیگر** ایک قلعی کو لاکر کاغذ پر لکھو اور خشک کرو جب پانی میں کاغذ ڈالو حروف پڑھے جائیں۔ **دیگر** آگ کے اوپر دکھلانے سے حروف ظاہر ہو جائیں عرق پیاز سے کاغذ پر لکھو اور خشک کرو پھر آگ دکھلاؤ حروف ظاہر ہوں گے۔ نوع دیگر آگ کے دکھلانے سے حروف زرد ظاہر ہوں۔ نوشادر کو شیر میں حل کر کے آگ دکھانے سے حروف زرد ہو جائیں گے۔ **دیگر** حروف سرخ ہونے کی ترکیب۔ رائی اور چھوہارہ کو پانی میں حل کرو۔ اور کاغذ پر لکھو۔ اور دھوپ میں رکھو۔ **دیگر** آب نارنج سے لکھ کر دھوپ دکھائیں۔ **نوع دیگر** حروف زریں ظاہر ہوویں۔ عرق برگ کینچو میں چونا حل کر کے کاغذ پر لکھو۔ **دیگر** بیضہ مرغ کا عرق نکال کر لکھو اور سکھاؤ سنہری ہوں گے۔ ترکیب **دیگر** حروف سبز لکھنے کی ترکیب اگر پھٹکری اور مازو زرد کاغذ پر لیس اور لعاب دہن سے اس پر حروف لکھیں۔ سبز معلوم ہوں گے۔ **نوع دیگر** ترکیب: اگر کوئی چاہے کہ کاغذ پر لکھا ہوا دور ہو جائے تو یہ کرے نوشادر لے اور سنکھیا اور سہاگہ برابر وزن اور حروف پر لگا کر دھوپ میں رکھے۔ حروف اُڑ جائیں گے۔ نوع دیگر حروف میں شہد لگا کر تھوڑی دیر میں پانی سے دھو ڈالے۔ ترکیب سُرخ روشنائی کے بنانے کے بیان میں کتھ سفید ایک تولہ بجی سیاہ نصف تولہ چوب سال کہنہ ایک تولہ سب ادویہ کو پاؤ سیر پانی میں تمام شب تر رکھیں۔ صبح کو آگ پر پکائیں اور کام میں لائیں اور اگر اس میں کالا پن چاہو۔ تو ہڑ بہیڑہ آملہ کا جل اس میں ڈال دو۔ شعبدۂ دیگر۔ عمدہ عرق کیلا کو آٹھ پہر کڑاہی میں رکھو اور اس میں ماجو پھل کا پانی ملاؤ۔ اور ماجو پھل کا پانی اس طرح بنانا چاہئے کہ ماجو پھل کو پیس کر شب بھر پانی میں رکھو۔ صبح کو جوش دے کر کام میں لاؤ۔ ترکیب: ساختن روشنائی سبز۔ گلہار سنگہار ایک تولہ لاکر تمام شب پانی میں تر رکھیں اور مل کر عرق نکالو اور تیل ولایتی تین ماشہ گوند نسل دو ماشہ نیلہ تھوتھا ایک ماشہ تینوں چیزوں کو عرق مذکور میں حل کرو جب رنگ سبز ہو جائے لکھو ترکیب بنانے سیاہی کے کاجل ایک تولہ گوند تین تولہ پھٹکری ایک تولہ سفال کہنہ ایک تولہ پھٹکری پیس کر پانی میں ڈالو اور ہاتھ سے مل کر اس کا پانی کاجل میں ڈال کر اور گوند ملا کر حل کرو۔ بعد سہال کتھ پانی میں شب بھر رکھو اور ظروف مسی

میں تمام چیزیں ڈال کر اس میں عرق سال ملا کر آٹھ پہر تک خوب حل کریں اور پھر شیشہ میں بھر کر رکھیں۔

## ترکیب بنانے سیاہی پختہ کی:

پیپل کی لاکھ پاؤ بھر دھو کر خشک کرو۔ بعدہٗ چولھے پر کوری ہانڈی چڑھا کر پانی بھرو۔ اور جب پانی جوش میں آوے تب لاکھ مذکور پیس کر ڈالو۔ جب لاکھ بخوبی پک جائے تب اس میں بٹھا لے تو وہ ۶ ماشہ بجی ۶ ماشہ سہاگہ ڈال کر پکائیں۔ اور تمام عرق پارچہ میں چھان کر ظروف مسی میں رکھو اور کاجل کی پوٹلی باندھ کر عرق مذکور میں تین روز تک حل کرو۔ بعدہٗ لکھو۔

ترکیب دیگر سیاہی کاجل دو تولہ، پھٹکری دو تولہ ماجوپھل چار تولہ، گوند ۶ تولہ تینوں چیزوں کے علاوہ کاجل کے علیحدہ علیحدہ پانی میں بھگوؤ۔ اول کاجل کو گوند کے پانی میں حل کرو۔ بعدہٗ درجہ بدرجہ ماجوپھل اور پھٹکری دو تولہ ماجوپھل چار تولہ، گوند ۶ تولہ تینوں چیزوں کو علاوہ کاجل کے علیحدہ علیحدہ پانی میں بھگوؤ۔ اول کاجل کو گوند کے پانی میں حل کرو۔ بعدہٗ درجہ بدرجہ ماجوپھل اور پھٹکری کا پانی ڈالو حل کرتے جاؤ۔

## ترکیب شنجرف بنانے کی:

شنجرف ایک تولہ لا کر پانی میں پیسو۔ بعدہٗ گوند تین ماشہ پارہ دو رتی نیب ایک ماشہ مصری دو ماشہ خوب حل کرو۔

## ترکیب نوشتن سفید:

از رانگ دو تولہ رانگ لا کر اس میں ایک تولہ سریش ماہی ملاؤ اور پتھر پر رکھ کر قدرے پانی ڈال کر تھوڑی دیر خوب کوٹو۔ ایک ذات ہو جائے اور رکھ لو۔ جب لکھنا چاہو تو پانی ملا کر لکھو بعدہٗ مہر بھرواؤ۔

## ترکیب نوشتن زریں:

از طلا ورق سنہری میں مصری ملا کر چار روز تک خوب حل کرو اور گوند قدرے ملا کر لکھو۔ بعدہٗ مہر واؤ۔ ترکیب ازالہ از رخ ھمسہ مسہ کو کٹوا کر شورہ قلعی مولی کے عرق میں پسوا کر لگائے گا۔ پھر مسہ کبھی اس جگہ پیدا نہ ہوگا۔ علاج سوزاک سیلکھڑے۔ بھنگ ہر ایک ۶ ماشہ آدھ پاؤ دہی میں ملوا کر اور چھان کر پی لے ہفتہ بھر میں سوزاک دور ہو۔

علاج بواسیر چھچھوندر لاؤ اور مار کر جلاؤ۔ بعدہٗ مٹی پر خاکستر رکھ کر بواسیر والے کو سنگھاؤ۔ جاتی

رہے گی۔

## ترکیب تسخیر بھیرو:

اماوس کی رات کو اپنی منی نکال کر خشک کرو۔ بعدہٗ پیس کر دوسری اماوس کو آنکھوں میں ڈالو اور شام کو بھیڑ بکریاں جہاں آتی ہوں جاؤ۔ اس گلہ میں بھیرو۔ کسی بکری پر سوار ہوگا۔ اس کی ٹوٹی تو تین بچن لے کر دو برائے ازالہ بخار چرکین۔ بوم قدرے پانی میں رکھ کر کھائے تمام قسم کے بخار جاتے رہیں۔

## ترکیب ساختن پیالۂ سیماب:

زنگار اور پارہ ہر ایک ڈیڑھ پاؤ منگوا کر اور زنگار کو خوب باریک پیس کر پارے کو اس میں رکھ کر کڑاہی میں چڑھاؤ۔ آٹھ بیرونی کڑاہی میں ڈال کے اور اس کے اوپر ظروف مسی یا رنجی واژگونہ مونڈھا نپ کر اس پر کوئی وزن آٹھ دس سیر کا رکھ دو کڑاہی کے نیچے آگ جلانی شروع کرو۔ جب پانی جل جائے۔ تب اسے کپڑے سے چھان لو۔ جو پارہ چھن جائے اس کو پھر اسی طرح پکالو۔ اور جو کپڑے میں رہ جاوے اس کو پھر گل خام کے سانچے میں جمادو اور اس کے اندر عرق تلسی یا عرق لیموں بھرنے کے بعد تین دن اس طشت کو آب میں چھوڑ دو دو گھڑی میں مٹی گل جائے گی۔ پھر پیالہ میں دودھ بھر کے پیو۔ تمام بیماریوں کو مفید ہے۔

## ترکیب ساختنِ پیالۂ کافور:

کافور اور مغز ناریل ہم وزن لے کر خوب پیس کر ظروف مسی یا رنجی میں رکھو۔ اور اس کے اوپر پیالہ گلی واژگونہ رکھ کر چراغ کی آنچ دو۔ جب وہ کافور مٹی کے پیالہ پر جم جائے اس کو اتار کر سرد کرو۔ بعدہٗ طشت آب میں رکھو کہ پیالۂ گلی گل جائے بعدہٗ جس شخص کے مغز میں گرمی یا سرسام ہو تو پیالۂ کافور میں پانی پئے۔ تین روز میں صحت ہو۔

## ترکیب ساختن پیالۂ نمک:

گاجر کا بیج اور نمک سانبھر ہم وزن پیس کر پیالۂ گلی میں جمادو۔ اور دھوپ میں خشک ہو۔ بعدہٗ امونی کے عرق میں دھو ڈالے تو مٹی سفید چکھاؤ بعدہٗ مٹی کھلاؤ ہرگز مٹی تصور نہ کرے گا بلکہ قند سیاہ جائے گا۔ سرمہ برائے شدن کو جونر ہو۔ ہر روز مکھن اور گری کھلاؤ۔ بعدہٗ اٹھا کر باندھو جب وہ چرکین کرے اس کو روئی میں لپیٹ کر کاجل بناؤ اور کام میں لاؤ۔ پانی مانند خون ہو جائے۔ چیتہ

ایک قسم کی گھاس ہے اِس کو چبا کر منھ میں پوشیدہ رکھے۔ اور تماشائیوں کے روبرو پیالہ پانی میں پانی پینے کے بہانہ سے لعاب مذکور ڈالے۔ پانی مثل خون ہو جائے گا۔ درخت کی شاخیں جھک جائیں۔ بھیڑ سانپ اور آدمی اُن کی ہڈیاں لے کر چلہ تک زمین میں دفن کرو۔ اور بعد میں نکال کر خشک کر کے سرمہ بناؤ جس درخت کے نیچے یہ سفوف جلاؤ گے۔ شاخیں اُس کی جھک جائیں گی۔ شیشہ کو اگر زمین پر ماریں اور نہ ٹوٹے۔ شیشہ کو کبوتر کے ملائم پروں سے خوب پُر کرو۔ کہ کہیں جگہ خالی نہ رہے اور شیشہ کو سر بمہر کر کے بلند سے ڈالو تو ہرگز نہ ٹوٹے گا لاجوردی حروف کاغذ پر دکھائی دیں۔ سنبل سفید گیرو روحی مصطگی ہم وزن لے کر علٰیحدہ علٰیحدہ سرمہ سا بناؤ اور پانی میں ملا کر کاغذ پر لکھو۔ حروف لاجوردی دکھائی دیں گے۔ لیموں سے عرق کی جگہ خون نکلے۔ اگر چاقو پر گڑ ہل کا عرق طلا کر کے لیموں تراشیں تو خون ٹپکے گا۔ دو چراغ آپس میں لڑیں۔ اگر چربی بھیڑ کی اور چربی شیر کی بتی کر کے علٰیحدہ علٰیحدہ چراغ میں جلائیں دونوں چراغ کی لوئیں آپس میں لڑنے لگیں۔ ترکیب دو مرغ مقابل سے جدا نہ ہوں چاہئے کہ ایک مرغ کی آنکھوں میں سنگ مقناطیس باریک کر کے لگائیں اور دوسرے کی آنکھوں میں برادۂ آہن تو وہ دونوں مرغ برابر لڑا کریں گے دمِ واپسیں تک جدا نہ ہوں گے لوہے کا برتن مثل برتن تانبے کا ہو۔ نیلہ تھوتھا پانی میں پیس کر لوہے خواہ سونے یا کہ شیشہ کے برتن پر پلو برنگ مس نظر آئے گا۔ پھر نمک سانبھر سے دھووے۔ صاف ہو جائے گا۔ تانبے کا برتن مثل برتن طلا ہو جائے۔ کھریا خالص عرق لیموں میں حل کر کے پیتل یا کہ مس کے برتن پر طلا کرے اور خشک ہونے کے بعد رنگ طلائی نظر آئے گا زیور طلائی بہت صاف ہو جائے۔ آہک اُب نارسیدہ اور شورہ قلمی پانی میں پیس کر زیور بدشکل پر لگا کر دھوپ میں رکھو پھر صاف کر لو۔ بہت عمدہ خوشرنگ ہو جائے گا خواب میں اپنے دل کا حال کہہ دے زبان غوک اتوار یا منگل کو پارچہ میں پیچیدہ کر کے جو شخص کہ سو رہا ہو۔ اس کے سرہانے خواہ سینہ پر رکھے جو حال دریافت کرنا منظور ہو پوچھے مفصل بیان کر دے گا۔ آدمی سوتا رہے اور کبھی نہ جاگے۔ زبان ہُدہُد اور دانت آدمی کا جو آدمی سوتا ہو۔ اس کے سرہانے رکھ دے۔ جب تک رکھا رہے گا وہ سوتا رہے گا اگر اٹھا لے ہوشیار ہو جائے گا جیسا کہے وہی ہو۔ اکول کے چند درخت ثابت اشلیکھا پُختر میں اُکھاڑ کر خشک کرے اور شیشہ آتشی میں عرق نکال کر جب ضرورت پڑے اپنی آنکھ میں لگا کر جو بات کہے۔ خلائق کی نظر سے اسی طرح گذرے گا۔ مثلاً اگر کہے کہ شیر ہوں اور چمڑا شیر کا بدن میں لپیٹ کر لوگوں کے سامنے آئے سب کو شیر ہی دکھائی دے گا۔ اگر کہے فرشتوں کے درشن کو جاتا ہوں اور لوگ اوپر خیال کریں تو اُڑتا ہوا نظر آئے گا مگر اول ڈھول کے عرق مذکور لگا کر پھر اپنی آنکھ میں لگائے۔ بط موم پانی پر تیرے۔ سیاہ موم سے ایک بط بنا کر اس کے پیٹ میں زیرہ مقناطیس

لگا کر نمک باریک بھر دو اور اودم کے نزدیک ایک سوراخ رکھو جس وقت تماشا دیکھنا منظور ہو۔ایک چھوٹے پیالے میں پانی بھر کر چھوڑ دو۔ بعدہٗ بط کو ڈالو۔ اول ڈوب جائے گی۔ پھر تھوڑی دیر میں بط نکال کر مع سوئی باہر کے شکم پر اس کے چسپاں ہو گی تیرنے لگے گی۔ انگوٹھی چاندی کی تیرنے لگے چار رتی چاندی کی انگوٹھی بنوا کر اس پر کھریا کا رنگ لگائیں۔ وہ انگوٹھی غرق آب ہو گی۔

## کتّے کا ناچ:

دار چینی باریک پیس کر روٹی میں آمیز کر کے کتے کو کھلاؤ اس کو اس قدر اثر ہو گا کہ از خود ناچنے لگے گا۔ آوہ میں برتن کودنے لگیں اور پختہ نہ ہوں۔ تخم کونچ اور سیاہ گھوڑے کا سم ہم وزن باریک پیس کر کمہار کے آوہ میں جب اتوار کو اماوس ہو ڈالو۔ برتن اچھل کر علیحدہ ہو جائیں گے۔ اور پختہ نہ ہوں گے۔ سنگ مقناطیس کا زور جاتا رہے اور پھر آ جائے اگر سنگ مقناطیس کو عرق لہسن میں تر کریں لوہے کو نہ کھینچے گا اور پھر سرکہ میں تر کریں۔ اصلی حالت پر آ جائے گا۔ تیز رفتار گھوڑا سست قدم ہو جائے۔ گھوڑے کو آہستہ چلانا منظور ہو تو روغن زرد اس کی کون میں اندر تا باہر لگا دو۔ ہر گز نہ دوڑے گا۔ پوشیدہ حال ظاہر ہو جائے سیاہ بلی کی دائیں آنکھ اور زاغ سیاہ کی بائیں دونوں اتوار کو جب اماوس ہو خشک کر کے علیحدہ علیحدہ پیس کر شہد میں ملاؤ اور روئی میں پیچیدہ کر کے چراغ نو میں روغن یاسمن ڈال کر الگ الگ کاجل بناؤ پھر بلی کی آنکھ کا جل دائیں آنکھ میں اور زاغ کا بائیں میں لگا کر شب تاریک میں جنگل کی طرف یا ویرانہ میں جا کر دیکھو۔ جس مقام پر دفینہ ہو گا نظر آئے گا۔ پانی پر چلے اور کبھی نہیں ڈوبے۔ پکھ پچھترا اتوار کو لوکی کی لکڑی کاٹ لائے اور اس کی کھڑاؤں بنا کر جب چاہے پہن کے پانی پر چلے ہر گز غرق آب نہ ہو گا۔ اور لکڑی لانے کی یہ ترکیب ہے کہ سنیچر کی شام کو زرد چاولوں سے نیوت آوے اور اتوار کو طلوع آفتاب میں جا کر اُسے کہے کہ تیری شاخ سے پانی پر چلنے کو کھڑاؤں بناؤں گا۔ سو لے جاتا ہوں یہ کہہ لکڑی کاٹ لائے۔ ترکیب چاندی کے ملمع کی تانبے یا پیتل کے۔ برتن پر نوشادر ۲ ماشہ پھٹکری سفید بریاں ۲ رتی نمک لاہوری ایک ماشہ ورق نقرہ ماشہ چار چیزوں کو باریک پیس کر ٹمکنے میں ڈال کر آگ پر رکھو اور ایک چھوٹے ٹکڑے سے ہلاتے رہو۔ تا کہ منجمد نہ ہو جائے۔ جبکہ دھواں کم ہو اور اشیاء سائیدہ سُرخ ہو جائیں تب اتار کر سرد کر لو۔ اور ظروف گلی یا رنجی بغیر چھلے ہوئے کو خوب اچھا گلٹ ہو جائے گا۔ تیسرا رتن تعویذات میں جس کو جنتر بدیا بھی کہتے ہیں۔ واضح ہو کہ خاص نقش خاص چیزوں سے لکھنا مناسب ہے۔ وہ نقشہ ذیل سے ناظرین پر ظاہر ہو گا:

| تفصیل امورات | نام اشیاء |
|---|---|
| محبت مرد و عورت | مشک، زعفران، گلاب، مصری |

| | |
|---|---|
| مہربانی حکام وتسخیر خلائق | مشک زعفران خونِ ھُدھُد |
| دل بندی وچشم بندی وزبان بندی | عنبر لوبان مشک گوند زعفران لونگ نمک سنگ مرچ سیاہ |
| بیماری ورنجوری وخلاصی محبوس دوروز | مشک کافور زعفران، گلاب مصری |
| جہت دشمنی وغیرہ | خون بوم وخون غلیواز |

گائے کے گلے میں اسٹ گندہ بھوج پتر پر لکھ کر جنتر ذیل کو اتوار پکھہ نکشتر میں بھوج پتر پر اسٹ گندہ سے لکھے باندھے اور گوگل کی دھونی دے دودھ اور گوگل کی دھونی دے کر بیمار کے گلے میں باندھے۔ صحت حاصل ہوجائے۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۷ | ۲ | ۳۵ | ۳۸ | ۷ | ۲ | ۷۷ | ۲۰ |
| ۳۱ | ۳۲ | ۳ | ۶ | ۷۲ | ۷۴ | ۳ | ۶ |
| ۱ | ۸ | ۲۸ | ۳۴ | ۱ | ۸ | ۷۱ | ۷۶ |
| ۳۳ | ۳۰ | ۵ | ۴ | ۷۵ | ۷۲ | ۵ | ۴ |



| جنتر زیریں کو بچے کے گلے میں باندھو تو مرض سیتلا سے نجات ہو | | | | جنتر ذیل کو طشت روئیں میں لکھ کر جو عورت دردزہ سے بیتاب ہو دھو کر پلاؤ نجات ہو | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| شری | شری | شری | شری | ۷ | ۲ | ۳۵ | ۲۸ |
| شری | شری | شری | شری | ۳۱ | ۳۳ | ۱۳ | ۷ |
| شری | شری | شری | شری | ۱ | ۹ | ۲۹ | ۲۴ |
| شری | شری | شری | شری | ۳۳ | ۲۰ | ۶ | ۴ |

اس جنتر کو کافور مشک سے لکھ کر اپنے پاس رکھو دربار میں ضرور عزت ہوگی

جنتر ذیل کو تیسرے روز کے بخار والے کے دائیں ہاتھ میں باندھو تیسرے روز کے بخار سے نجات ہوگی

جنتر ذیل کو سر میں باندھو اور اتوار کو لکھو دردنیم سر دفع ہو

| | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۷ | ۲ | ۵۰ | ۴۰ | ۷۱ | ۷۱ | ۷۱ | ۷۱ | ۲۶ | ۴۶ | ۳۸ |

| ۴۸ | ۴۷ | ۳ | ۶ | ۷۱ | ۷۱ | ۷۱ | ۷۱ | ۴ | ۸ | ۳ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|

اس جنتر کو کھیت میں دفن کرو تو غلہ بہت ہو چھپر تال پر ستش کرو

| ۸ | ۲ | ۳۰ | ۲ |
|---|---|---|---|
| ۳۳ | ۸۴ | ۳ | ۷ |
| ۱ | ۹ | ۷۱ | ۲۶ |
| ۲۵ | ۳۲ | ۶ | ۴ |

جنتر زیریں کو گھر کے دروازوں پر لکھے تو دادو سند زیادہ ہو

| ۷ | ۲ | ۵۷ | ۵ |
|---|---|---|---|
| ۵۳ | ۵۴ | ۳ | ۶ |
| ۱ | ۸ | ۵۷ | ۶۴ |
| ۵۵ | ۵ | ۵ | ۴ |

جنتر ذیل کو لوحِ مسّی پر لکھ کر بچے کے گلے میں باندھو تو نظر بد اور بیماری سے نجات پائے

| ۴۲ | ۳۳ | ۸۱ | ۷۱ |
|---|---|---|---|
| ۱۱ | ۹ | ۸۲ | ۹۸ |
| ۵۰ | ۴۹ | ۳۷ | ۲۵ |
| ۱ | ۹ | ۲۷ | ۸۵ |

دھتورہ کے عرق سے لکھے اور گلے میں باندھے تو دشمن کمزور ہو جائے

| ۸ | ۱ | ۸۶ | ۷۹ |
|---|---|---|---|
| ۸۱ | ۷۳ | ۳ | ۷ |
| ۱ | ۸ | ۸۰ | ۷۵ |
| ۸۴ | ۰ | ۶ | ۴ |

اس جنتر کو بچے کے گلے میں باندھو تو اس کی کانچہ کبھی نہ نکلے

| ۸ | ۲ | ۸۳ | ۷۶ |
|---|---|---|---|
| ۱۹ | ۸۰ | ۳ | ۷ |
| ۱ | ۹ | ۷۷ | ۸۲ |
| ۸۱ | ۸۲ | ۶ | ۴ |

انار کے عرق سے لکھ کر کان میں باندھو تو مرض دگوش دفع ہو جائے

| ۸ | ۲ | ۲۹ | ۲۲ |
|---|---|---|---|
| ۱۵ | ۱۶ | ۳ | ۷ |
| ۱ | ۹ | ۲۶ | ۲۸ |
| ۲۱ | ۲۴ | ۶ | ۴ |

اس جنتر کو شہد و مولی کے عرق سے لکھ کر باز ہو تو شیر دیکھتے ہی بھگ جائیں

| ۸ | ۲ | ۲۴ | ۳۳ |
|---|---|---|---|

اس جنتر کو دیوالی کے دن منظرِ عام پر دکان میں لکھو دادوستد بکثرت ہو۔

| ۷ | ۲ | ۸۱ | ۷۴ |
|---|---|---|---|

| ٦ | ٣ | ٧٩ | ٧٦ | | ٧ | ٣ | ٢٠ | ٣٩ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ٥٠ | ٨٥ | ٨ | ١ | ا | ٣٢ | ٣٨ | ٩ | ٠ |
| ٤ | ٥ | ٧٠ | ٧٨ | | ٤ | ٦ | ٢٠ | ٣٣ |

جنتر ذیل کو بانس کی قلم سے سوالاکھ لکھو تو تمام مقاصد برآویں

یہ جنتر مالکنگنی کے عرق سے لکھ کر گھر میں رکھے تو سانپ نہ آئیں

اس جنتر کو جب سدے میں مسرول نکشر آوے اتوار کو طشت روئیں میں لکھ کر چاٹے عقل زیادہ ہو

اس جنتر کو دودہی کے عرق سے لکھ کر بچہ کے گلے میں باندھے تو ڈر نہ لگے گا

| ٨٩ | ٩٦ | ٢ | ٨ | | ٧٣ | ٩١ | ٢٨ | ٢٩ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ٧ | ٣ | ٩٤ | ٩٢ | ٩٢ | ٧ | ٣ | ٤٠ | ٩٦ |
| ٩٦ | ٩١ | ٩ | ١ | | ٩٠ | ٩٤ | ٩ | ١ |
| ٤ | ٦ | ٩٠ | ٩٤ | | ٤ | ٦ | ٧٥ | ٧٩ |

اس جنتر کو نیک ساعت میں لکھ کر گلے میں باندھو تو جاپئے کا بخار جاتا رہے

سوات نکشتر میں تھوہر کے دودھ میں لکھ کر مرد کمرے میں رکھے تو صحبت کے وقت مست ہووے

| ٧٩ | ٧٨ | ٢ | ٨ | | ٣ | ٤ | ٧ | ١٤ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ٧ | ٣ | ٧٥ | ٧٤ | | ٥ | ٦ | ٣ | ٦ |
| ٧٧ | ٧٢ | ٩ | ٢ | | ١٤ | ٤ | ٣ | ٧ |
| ٤ | ٦ | ٧٣ | ٧٦ | | ٧ | ٣ | ١٤ | ١٤ |

کونچہ کے عرق میں لکھ کر گھر میں رکھ دے تو چوہے کپڑے نہ کتریں گے

بلونے یعنی زری کے گلے میں باندھے تو گھی زیادہ ہو

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۶۴ | ۷ | ۲ | ۸ |
| ۷ | ۳ | ۶۸ | ۶۸ |
| ۷۰ | ۶۵ | ۹ | ۱ |
| ۴ | ۶ | ۶۶ | ۶۹ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۰ | ۳۷ | ۲ | ۷ |
| ۶ | ۳ | ۳۴ | ۳۳ |
| ۳۶ | ۳۱ | ۸ | ۱ |
| ۴ | ۵ | ۳۲ | ۳۵ |

جنتر ذیل کو گلے میں باندھے تو بھوت جاتا رہے

گوبھی کے عرق سے بھوج پتر پر لکھ کر اپنے پاس رکھیں تو اہلِ جہاں اس کی عزت کریں

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۳ | ۴۰ | ۲ | ۷ |
| ۶ | ۳ | ۳۷ | ۲۶ |
| ۳۹ | ۳۴ | ۸ | ۱ |
| ۴ | ۵۰ | ۳۵ | ۲۸ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۸ | ۵۶ | ۲ | ۷ |
| ۶ | ۳ | ۵۳ | ۵۲ |
| ۵۵ | ۵۰ | ۸ | ۱ |
| ۴ | ۵ | ۵۱ | ۵۲ |



پکھ پچھتر کے چوتھے پایہ میں برگ پیپل پر لکھ کر غلہ میں رکھے تو جانور نہیں پڑیں

گھر کے سامنے ہرمزے سے لکھے تو بھوت چڑیل کا خوف نہ ہو

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸۱ | ۸۸ | ۲ | ۷ |
| ۶ | ۳ | ۸۵ | ۸۴ |
| ۷ | ۸۲ | ۸ | ۱ |
| ۴ | ۵ | ۸۳ | ۸۶ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۴ | ۴۱ | ۲ | ۸ |
| ۷ | ۳ | ۳۸ | ۳۷ |
| ۴۰ | ۳۵ | ۹ | ۱ |
| ۴ | ۶ | ۲۶ | ۳۸ |

یہ نقش شب جمعہ کو کاغذ پر لکھ کر روغن یا سمن میں جلاؤ معشوق حاضر ہو اور نیچے نقش کے نام طالب و مطلوب کا دونوں کے ماں کا لکھے مجرب ہے

جو کوئی اس نقش کو لکھ کر بازو پر باندھے بھوت و چڑیل جن و پری اتر جائیں مجرب ہے

